حرام ہے لہذا اس وجہ سے یہ قیام حرام ہوا ہذا کلامہ میں اس کے جواب میں کہتا ہوں الحمد للہ آپ کی زبان سے آنا تو نکلا کہ قیام کرنا
وقت ذکر ولادت شریفہ کے ہونا چاہیے خیر اس قدر آپ کا تسلیم کر لینا بھی بس ہے ؎ عمرت دراز باد کہ این ہم غنیمت است۔ بعد اس کے
یہ فرمانا آپ کا کہ ہر روز کون سی ولادت مکرر ہوتی ہے نعوذ باللہ منہا یہ بڑی بیباکی ہے اور اس کے بعد جو خرافات فرضی اور کنھیا کا سا
وغیرہ الفاظ لکھے ہیں وہ تو نہایت درجہ کی بے ادبی اور گستاخی ہے یہ خیال نہ کیا کہ کیس عالیجناب کا ذکر ہے آدمی حضرت صلی اللہ
علیہ وسلم کی شان میں ہوشیار رہو کر الفاظ سوچ کر منہ سے نکالے ؏ ہشدار کہ رہ بر دم تیغ است قدم را۔

اور دوسرا اعتراض ذمہ پر رکھ لیا اور پہلے لکھے کا خیال نہیں اور اس کے مخالف قاعدہ گھڑ لیا سبحان اللہ

جواز قیام کی کوئی وجہ موجود نہیں پائی جاتی **قولہ** اعتراض مطبع ہاشمی میں الخ **اقول** اس فتوی کی نقل اول نو جلد میں کی گئی ہے سائل نے اس قیام مخصوص کو پوچھا تھا

مجیب نے اس کے جواب میں سب شقوق قیام کو لکھ کر ایک ایک شق کا حکم شرعی لکھدیا مگر یہ کہ مطلق ذکر فخر عالم میں قیام مندوب ہے بلا قید
تخصیص یہ نہیں لکھا کہ سوال سائل میں استفسار[1] نہ تھا پس اس ایک شق کا یہ جواب لکھا ہے کہ اگر قدوم[2] روح مبارک کی وجہ سے یہ قیام
ہے کہ وہ ظہور مثبتی قدوم کے ہے اور قدوم پر تعظیم مندوب ہے تو یہاں اس وقت قدوم نہیں بلکہ ذکر قدوم معنوی کا ہے کیونکہ ولادت مکرر نہیں ہوتی
ایک دفعہ ہو چکی اور اب اگر ذہن میں ولادت فرض کر کے قیام کرتے ہیں تو اسکی کوئی نظیر شرع میں نہیں کہ فرضی امر کیساتھ معاملہ اصلی شے کا کیا جاوے
تو مؤلف کہتا ہے کہ **قولہ** میں اس کے جواب میں کہتا ہوں الخ **اقول** مؤلف کو فہم مطالب تو بون بعید ہی ہے کہتا ہے کہ الحمد للہ آپکے منہ سے
یہ بات نکلی یہ فقرہ مؤلف کا محض نادانی ہے کیونکہ اس وقت لائق تھا کہ اول یہ ثابت کر دیتا کہ قیام تعظیم قادم کو مجیب منع کرتے ہیں اور ہرگاہ کہ یہ امر
ثابت نہیں تو پھر یہ کلمہ تعجب کا خود مؤلف کے فہم متعجب کا ثمرہ ہے مؤلف مقر ہو چکا ہے کہ حکم مقید کا بوجہ قید کے ہوتا ہے پس یہ قول مجیب کا الی اصل قیام
وقت ذکر ولادت کے الخ خود دلالت کرتا ہے کہ یہ قیام مخصوص بوجہ خصوصیت کے مورد تقسیم احکام کا ہے قیام مطلق اس سے خارج ہے پس مسلم قیام مطلق
کے خلاف کہنا کس قدر تعجب اور دیانت سے دور ہے معہذا صریح اس فتوی میں مذکور ہے کہ یہ بات کہ خود جناب علیہ الصلوٰۃ کے واسطے کوئی کھڑا
ہوا خارج بحث ہے الخ مگر مؤلف کے چشم حق بین کہاں ہے کہ دیکھے پس ہرگاہ کہ مجیب کا یہ مذہب ہے کہ جس مقام میں قیام تعظیم شرعاً ثابت ہو وہاں مندوب ہے
اور جہاں کوئی وجہ منع کی ہو ممنوع اور قادم کیواسطے بشرط عدم مانع کے اور ذکر اللہ تعالیٰ اور ذکر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کیواسطے مندوب مگر
تخصیص مطلق کی بدون نص کے بدعت ہے تو پھر گنجائش اعتراض کی مؤلف کو کہاں ہے بلکہ یہ محض عناد[3] ہے **قولہ** بعد اس کے یہ فرمانا آپ کا الخ
**اقول** مؤلف کو فہم مطلب سے تو کہیں کام نہیں ہوتا بے سوچے جو چاہا کہدیا نہ شرم نہ اندیشہ آخرت بھلا مؤلف جو ایسا سر پھلا کر تعجب کرتا ہے
اور گستاخی کا بہتان لگاتا ہے وہ کونسی گستاخی ہے مجیب نے یہ کہا کہ یہ قیام مخصوص اگر بوجہ تشریف آوری روح پاک عالم غیب سے عالم شہادت
میں ہے تو یہ قیام وقت ولادت شریفہ کے ہونا اب جو اہل بدعت کرتے ہیں تو کیا اس وقت ولادت مکررہ ہوتی ہے پس یہ فقرہ استفہام انکاری
کا ہے کہ ولادت مکررہ نہیں اسمیں کون سی گستاخی ہے یہ امر صحیح اور درست ہے پھر مجیب نے کہا پس یہ ہر روز اعادہ ولادت الخ یعنی ہرگاہ کہ تعظیم
تو ولادت کی ہے اور ولادت یہاں کہیں موجود نہیں تو اہل بدعت گستاخ اعادہ ولادت فرضاً کرتے ہیں یہ معنی کہ معدوم ماضی کو موجود
فرض کر لیا اور فرضی موجود کو حقیقی تصور کر لیا جیسا ہنود کرتے ہیں پس ایسا کام کرنا سخت گستاخی اور زبون حرکت ہے معاذ اللہ تم
شان فخر عالم میں کس نے گستاخی کی مجیب نے ہرگز نہیں کی وہ اس فرضی ولادت کو گستاخی کہتے ہیں اور منع کرتے ہیں تو گستاخی کرنے والے

[1] دریافت [2] تشریف آوری [3] اختلاف [4] آئیز الاشہ [5] سرکشی [6] بری ۱۲

میں غرض جب آپ زبان پر لائے تو جواب اسکا دینا ضرور ہوا اے حضرت جس چیز کا ذکر آدمی بیدار دلی سے کرتا ہے اسکا تصور بالضرور ہوتا ہے اسوقت دو نظیریں لکھتا ہوں بی بی عائشہ رضی اللہ عنہا نے جو رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے سر مبارک کو قبل احرام باندھنے کے خوشبو لگائی تھی جب حضرت عائشہ نے بعد وفات اس حال کو ایک موقع میں روایت کیا تو فرماتی ہیں کانی انظر الی وبیص الطیب فی مفارق رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یعنی گویا میں دیکھ رہی ہوں چمک خوشبو کی سر مبارک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں اور یہ حدیث صحیحین میں ہے اور ابو جحیفہ فرماتے ہیں کہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم سرخ حلہ پہنے ہوئے تھے کانی انظر الی بریق ساقیہ یعنی گویا میں دیکھ رہا ہوں چمک پنڈلیوں نورانی کی یہ حدیث جامع ترمذی کی باب الاذان میں ہے ان روایتوں سے معلوم ہوا کہ جسکو محبت ہوتی ہے اسکو وقت ذکر محبوب کے وہی شان جمال محبوبی پیش نظر ہوتی ہے پس قول آپکا کہ اب کونسی ہر روز ولادت

مولودی ہوتا ہے نہ حبیب اور جو اس ذکر پر قیام کو تشبیہ دینا گستاخی ہے بزعم مؤلف کے تو بھی بیجا ہے کیونکہ اس وجہ مخصوصہ پر تو قیام مشابہ فعل ہنود کے ہی ہے کہ وقت ولادت کنھیا کے ہنود بھی ولادت فرضی کر کے ایسی تعظیم کرتے ہیں گویا اب پیدا ہوا ہے سو یہ قیام خود ممنوع ہے تو اس فعل منع کو تشبیہ دینا کس طرح گستاخی ہوئی مؤلف کو فہم نہیں معذور ہے **قولہ** تو جواب اس کا دینا ضرور ہوا الخ **اقول** مؤلف نے دو روایتیں نقل کیں دونوں میں تصور حلیہ فخر عالم کا ہے اور کانی کا لفظ مذکور ہے پس مؤلف ہوش کر کے سن لے کہ یہ قاعدہ کلیہ ہے کہ آدمی جب کسی گذشتہ امر کو حکایت کرتا ہے تو وہ محکی ذہن میں پیش نظر ذہن کے ہوجاتا ہے تو صحابہ جب حالات فخر عالم کے بیان کرتے تھے تو وہ محکی پاک نظر میں آجاتا تھا خواہ وہ حلیہ ہوتا خواہ اور کوئی قصہ ہوتا اور اس کی یاد پر سر دریا رقت یا کوئی حال مناسب آجاتا تھا اور اب بھی سب انسان میں بدیہی ہے اور احادیث میں بکثرت موجود ہے پس یہ امر تو دونوں روایت سے معلوم اور مسلم ہے مگر یہ تو دیکھو کہ اس حکایت اور صورت ذہنیہ کے ساتھ معاملہ خود محکی کا ہوا ہو یہ ان دونوں روایتوں سے ہرگز کچھ ثابت نہیں ہوتا اگر کسی روایت میں یہ معاملہ ثابت ہوا ہو تو مؤلف اور اسکے معتقد آیات نشان دیویں کہ ولادت کے ذکر میں یا گھر سے باہر تشریف لانے کے ذکر میں یا غزوات سے آنے کے ذکر میں کسی نے وقت اس ذکر کے قیام کیا ہو یا مصافحہ کیا ہو یا سلام علیک یا کچھ اور معاملہ محکی کا ذکر وحکایت سے کہیں ہوا ہو پس ان دونوں روایت میں تقدیر یہ مذکور ہوتا کہ گویا میری نظر میں ہے مؤلف کے مدعی کو کیا مفید ہوا اثبات تو اس بات کا کہ حکایت سے معاملہ محکی کا ہو مؤلف پر واجب ہے اور ہم نے یہ انکار نہیں کیا کہ وقت حکایت کے محکی ذہن حاکی میں نہیں آتا تاکہ مؤلف ان دونوں روایت سے اسکا اثبات کرے بلکہ اس تصور کے ساتھ معاملہ تعظیم محکی کا نہیں ہوتا یہ لکھتے ہیں سو یہ ان دونوں روایت سے ہرگز ثابت نہیں ہوا لہذا مؤلف ہوش کرے وہ روایت مؤلف نے اپنی عادت کے موافق دھوکا دہی کو نقل کر کے اپنی عقل کے تیر چلانے لگا کہ بے شک محبوب کی شان پیش نظر ہوتی ہے مگر اس شان پیش نظر کے ساتھ شرع سے یہ ثابت کرنا واجب ہے کہ محبوب کا سا معاملہ اسکے ساتھ شرع میں ثابت ہو یا عقل میں درست ہو اگر عاشق فریفتہ اور مجنون ہو جاوے وہ قاعدہ شرع وعقل سے خارج ہے اسکا ذکر ہی نہیں پس مؤلف کا قول کہ اگر ولادت مکرر نہیں مگر ذکر ولادت تو مکرر ہے کس قدر بے معنی ولغو ہے کیونکہ ذکر ولادت کے مکرر ہونے سے قیام کا ثبوت کس طرح ہو جاویگا نہ مؤلف کی دو نظیر سے ثابت نہ کسی حدیث سے نہ عقل کا تقاضا کہ حکایت کو قائم مقام محکی کا کر کے محکی کا معاملہ کرے اسی حماقت نے راہ بت پرستاں کا مارا ہے اور صورت حاصلہ فی الذہن علم کو کہتے ہیں علم شئی کا خود شئی معلوم ہو کر معظم ومکرم خارجی اعضا سے مثل معلوم خارجی کے ہونے لگے یہ درجہ تو مشرکوں سے بھی بڑھ گیا انہوں نے تو خارج میں ایک تصویر قائم مقام بھی کر دی تھی یہاں وہ بھی نہیں معاذ اللہ عن ہذا الفہم الردی الحاصل

لہ معنی یا حکایت ۲ے خوف وزری کی حالت ۳ے جن کی پیروی کیجائے ۴ے وہ صورت جو ذہن میں حاصل ہو ۵ے اس خراب عقل وسمجھ سے خدا کی پناہ ۱۲

کی بلکہ سب اس کو اہتمام سے بجا لاتے ہوں تو اس کی ملاومت اور التزام سے البتہ عوام کے دلوں میں شبہ وجوب یا فرضیت کا پڑ سکتا ہے وہ خیال کر سکتے ہیں کہ اس امر کا کوئی منکر نہیں اور سب بالاتفاق کمال تاکید و اہتمام سے کر رہے ہیں شاید یہ کام فرض واجب ہوگا پس صاحب مجمع البحار کا کلام جس کو بعض فضلار سند میں لائے ہیں درحقیقت وہ ایسے ہی مندوب اور مستحب بالاتفاق کے حق میں ہے کہ المندوب ینقلب مکروھا اذا خیف ان یرفع عن رتبتہ برخلاف اس قیام کے کہ اس میں لوگوں کو کیا کیا گفتگو ئیں ہیں، بھلا جس چیز کے جواز و عدم جواز میں مباحثہ ہو رہا ہو اور مجوزین قیام جابجا فتاوی اقرار و استحسان قیام کے باب میں چھاپ چھاپ کر مشتہر کر چکے ہوں کب عقل سلیم باور کرے گی اس بات کو کہ اس کی فرضیت یا وجوب شرعی کا شائبہ کسی دل میں پیدا ہوگا حاشا و کلا اعتراض بانیان محفل میلاد نے مطلق کو مقید کر دیا ہے یہ بدعت ہے جواب بدعت کی تعریف اگلے علمار فرما چکے مولوی اسحاق صاحب مائۃ مسائل میں نقل کر چکے ہم بطور خلاصہ لکھتے ہیں جو علمار بدعت کی تقسیم مانتے ہیں وہ کہتے ہیں

---

آدمی غیر معتبر غیر معتمد القول[1] کالعدم اور مجوزین کو سواد اعظم جم غفیر معتمد القول لکھ آیا ہے پس ان کی منع کا اور تحریم[2] کا کیا اعتبار ہے اور ان کے منع پر کس سبب یہاں التفات ہونے لگا کہ بدون التزام مکروہ کے چارہ ہی نہ ملا اور پھر آخر جواب میں اول کے خلاف وہی لکھا کہ اس اشتہار فتاوی کے بعد فرضیت کا عقیدہ[3] ہونا کسی کی عقل سلیم باور نہیں کرتی پس بدحواسی مؤلف کی قابل تماشا ہے اور خوبی علم و فہم مؤلف کی کسقدر روشن ہوئی کہ باید و شاید اور یہ بھی معلوم ہوا کہ جس مستحب میں اصرار ہو وہ مؤلف کے نزدیک تعدی[4] حد اللہ اور حرام ہے اور جس فعل مستحب دا التزام سے عوام کو مضرت ہو کہ مستحب کو واجب یا حرام جانیں وہ بھی تعدی ہے اور حرام ہے اور پہلے جواب میں اس کراہت کا بعض علمار کے نزدیک مؤلف مقر تھا اب حرمت کا خود اقرار کر لیا اور اول جواب میں بعض مستحب کے اصرار کو جائز کہتا تھا اور اب اس قاعدہ میں عموماً اصرار مستحب پر حرام ہونے کا حکم لگا دیا کیونکہ تعدی حد اللہ سب میں لازم ہے پس یہ مبلغ علم مؤلف کا ہے اور اس پر دعویٰ فہامتہ العصر ہونے کا ہے سبحان اللہ بہرحال خدا تعالیٰ ناظرین اس لیاقت علمی اور فصاحت بیانی کو غور کریں لا حول ولا قوۃ الا باللہ **قولہ** برخلاف اس قیام کے الخ **اقول** بعد اس تحقیق حقیق کے مؤلف نے کیا عجب نتیجہ نکالا ہے کہ دنیا میں کسی ذی عقل داد فی عقل والے سے بھی نہیں ہوا ہوگا سنو مقدمات تو یہ تھے کہ قیام مختلف فیہ ہے اگر مجوزین بھی ترک کرتے لگیں اور التزام نہ کریں تو تعدی حکم اللہ کی عوام کے نزدیک ہو جائے گی لہذا التزام اس کا ضرور ہے اور یہی قاعدہ مقرر کیا کہ ایسے امر مختلف فیہ میں اصرار مضر نہیں بلکہ ضرور ہے اور خلاصہ یہ نکلا کہ عوام کو بسبب اشتہار فتاوی کے عقیدہ وجوب کا نہیں ہو سکتا اب غور کرنا چاہیئے کہ اعتراض تو اصرار کی کراہت کا تھا اور خلاصہ جواب اور مقدمات وہ تو مؤلف کے دماغ میں خلل ہے یا نہیں اور یہ جواب خاص عطر فکر صائب مؤلف کا ہے کہ جس پر نہایت نازو فخر ہے **قولہ** اعتراض بانیان محفل میلاد نے مطلق الخ **اقول** بدعت کی تعریف میں سب متفق ہیں تفاوت الفاظ کا ہے پہلے تحقیق ہو چکا اور یہ بھی تحقیق ہو لیا کہ یہ محفل مروجہ ہر دو تعریف کے موافق بدعت ضلالہ ہے اگرچہ اصل ذکر فخر عالم ﷺ کا بلا قیود مندوب ہے چونکہ بہت دا نیخ بیان پہلے ہو چکا ہے لہذا اعادہ نہیں کیا جاتا مگر مؤلف کی سور فہم کو دیکھنا ہے کہ مطلق کو مقید کرتا اور عکس اس کا کہتا ہے کہ حد بدعت میں داخل نہیں حالاں کہ اس کے بدعت ہونے کے برابر سب قائل ہوتے چلے آئے ہیں اور سب کے نزدیک اخل حد بدعت کی ہے کیونکہ جس نے مطلق شرع کو مقید کیا تو یہ قید خلاف متلقی عن الشارع ہوئی اور احداث مخالف حکم شارع کے

---

[1] غیر معتبر اور ناقابل اعتماد ہونے کے برابر [2] کثیر تعداد [3] حرام قرار دینا [4] یقین [5] حد الٰہی سے تجاوز کرنا

...میں شامل ہوتے ہے (۴۶) عبدالرحمن صفوری شافعی صاحب نزہۃ المجالس (۴۷) نورالدین ابو سعید لبنانی انہوں
نے بھی ان سے مولد شریف کا ہونا ثابت کیا ہے اور بادشاہ مصر کے حال میں لکھا ہے، کہ بادشاہ مصر سائبانی ساختہ بود کہ دامنہ
... تشتند در غایت کیا ستگی از جہت آنکہ دریں شب درونکنرا برافرازند درغیر آں پیچیدہ باشد (۴۸) سید امام
... مولد شریف نثر عبارت مقفی فصیح مشہور ہے دیار عرب میں بہت پڑھا جاتا ہے (۴۹) سید زین العابدین برزنجی ان
... مولد شریف منظوم دیار عرب شریف میں رائج ہے (۵۰) شیخ احمد ابن علامہ ابوالقاسم بخاری ان کا نسب محمد بن اسماعیل بخاری تک
پہنچتا ہے (۵۱) شیخ اسماعیل حقی آفندی مفسر واعظ مصنف تفسیر روح البیان (۵۲) احمد بن محمد قشاشی مدنی (۵۳) محمد بن غرب
... (۵۴) شیخ عبدالملک کردی (۵۵) فاضل ابراہیم باجوری (۵۶) امیر محمد استاد ابراہیم باجوری (۵۷) شیخ سقاط استاد
... باجوری (۵۸) شیخ عبدالباقی پدر و استاد علامہ زرقانی (۵۹) شیخ محمد رملی (۶۰) علامہ احمد بن حجر مؤلف تحفۃ الاخیار
... (۶۱) حافظ ابن رجب حنبلی (۶۲) ابی زکریا یحییٰ ابن عائذ حافظ کبیر اندلسی (۶۳) سعید بن مسعود گازرونی انہوں نے
بہت سلف کے علماء و صوفیہ سے مولد شریف ہونا ثابت کیا ہے (۶۴) مولانا زین الدین محمود نقشبندی (۶۵) حضرت مولانا جمال الدین

---

... میں ایجاد ہوا اور آخر تک جاری رہا وہ ہے کہ جلال الدین سیوطی کے رسالہ حسن المقصد سے بندہ نقل کر چکا ہے کہ
... کچھ قرآن پڑھیں اور نذر کر آپ کا کر کے کھانا کھا کر چلے جاویں اور اس سے زیادہ کچھ نہ ہو تو اس عمل میں ذکر مندوب بہ
... یوم میں اور اطعام طعام زائد ہوا ہے اور یہ دونوں امر باصلہ مباح ہیں چونکہ اس زمانہ میں نہ یہ امور مکروہ عملی ہوئی تھی
... اس سے کوئی مضرت تھی بزعم ان علماء کے لہٰذا اس مجلس میں کراہت نہ تھی بلکہ مباح تھے اگرچہ جن علماء کو اس میں
... کا اندیشہ تھا انہوں نے اس کو مکروہ کہا تھا چنانچہ بالا واضح ہو لیا پس چونکہ اس میں کوئی امر منکر نہیں تھا محض یہ دو امر
... خواص و عوام میں علماً و عملاً اپنے درجہ سے نہیں خارج ہوئے تھے تو وہ محافل مباح رہی اور مولود انکار شرع کی نہ ہوئی
... مباح عمل ہوا کہ مدار یہ پس ابتدا ایجاد اس محفل سے آخر تک یہی وضع مباح رہی اب شاہ ولی اللہ صاحبؒ کی محفل کی کیفیت
... خاتم الاسماء بنا رہا ہے فیوض الحرمین میں فرماتے ہیں یہ عبارت بعینہا ان کی نقل کرتا ہوں وکنت قبل ذلک بمکۃ
المعظمۃ فی مولد النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی یوم ولادتہ والناس یصلون علی النبی صلی اللہ علیہ وسلم ویذکرون ارھاصاتہ التی ظہرت
فی ولادتہ ومشاھدہ قبل بعثتہ فرأیت انوارا سطعت دفعۃ واحدۃ لا اقول انی ادرکتہا ببصر الجسد ولا اقول ادرکتہا
ببصر الروح فقط واللہ اعلم کیف الامر بین ھذا وذلک فتاملت تلک الانوار فوجدتہا من قبل الملائکۃ الموکلین بامثال ھذہ
المشاھد وبامثال ھذہ المجالس ورأیت یخالط الانوار الملائکۃ انوار الرحمۃ انتہٰی بلفظہ اب ناظرین غور فرمائیں کہ شاہ
ولی اللہ جو مولد النبی میں اپنا ہونا فرماتے ہیں تو مولد النبی وہ مکان مکہ معظمہ میں ہے جس میں آپ کی ولادت ہوئی تھی وہاں ایک قبہ
بنا ہوا ہے اس کی زیارت کرتے ہیں اور وہاں لوگ جو جمع ہوئے یوم ولادت میں تو زیارت مکان کے واسطے جمع ہوئے اور وہاں
... صلوٰۃ وسلام اور ذکر آپ کی حالات کا تھا وہ نفس ذکر آپ کا تھا چنانچہ بالکل ظاہر و بدیہی ہے پس اس میں نہ اجتماع
... تھا نہ وہاں طعام و شیرینی کا ذکر ہے نہ وہاں فرش و بخور کا نشان ہے نہ فسقہ فجرہ بلباس و زیِ مکروہ کا پتہ ہے فقط
... ہونا ہے اس کا ہونا اور آپ کے حالات کے ذکر اور صلوٰۃ کا ہونا مذکور ہے جس کو مؤلف مجلس مولود قرار دیتا ہے اور اپنی ہیئت

---

... کھانا کھلانا کہ اگربتی وغیرہ، ... مکہ معظمہ میں آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پیدائش کی جگہ کی حضرت علیہ السلام کی ولادت کے دن اور وہاں لوگ دور دور سے
... مقصد دیکھا اور اللہ ہی خوب جانتا ہے کہ یہ کچھ کرتا وہ امر در میلان کے اساس کے خود کیا میں حضرت انور کی طرف

# ضمیمہ براہین قاطعہ

## حضرت مولانا خلیل احمد صاحب مصنف براہین قاطعہ پر تنقیص شان سید الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم کا ناپاک بہتان اور اس کا مفصل جواب

از مولانا محمد منظور نعمانی

مولوی احمد رضا خاں صاحب حسام الحرمین ص ۱۵ پر لکھتے ہیں:

وھؤلاء اتباع شیطان الآفاق ابلیس اللعین وھم ایضاً اذناب ذلک المکذب الکنگوھی فانہ قد صرح فی کتابہ البراھین القاطعۃ وما ھی واللہ الا القاطعۃ لما امر اللہ بہ ان یوصل بان شیخھم ابلیس اوسع علما من رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وھذا نصہ الشنیع بلفظہ الفظیع ص ۴۷ الشیطان وملک الموت کرا لما ھذہ السعۃ فی العلم ثبتت الشیطان وملک الموت بالنص

اور یہ شیطان آفاق ابلیس لعین کے پیرو ہیں اور یہ بھی اسی تکذیب خدا کرنے والے گنگوہی کے دم چھلے ہیں کہ اس نے اپنی کتاب براہین قاطعہ میں تصریح کی اور خدا کی قسم وہ قطع نہیں کرتی مگر ان چیزوں کو جن کے جوڑنے کا اللہ عزوجل نے حکم فرمایا ہے کہ ان کے پیر ابلیس کا علم نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے علم سے زیادہ ہے اور یہ اس کا بُرا قول خود اس کے بُرے الفاظ میں ص ۴۷ پر ہے۔

شیطان وملک الموت کو یہ وسعت نص سے ثابت ہوئی۔ فخر عالم کی وسعت علم کی کونسی نص قطعی ہے جس سے تمام نصوص

کرنا یقیناً شرک ہے تو گویا مصنفِ براہین نے (معاذ اللہ) شیطان کو خدا کا شریک مان لیا۔

۳- آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے علم پر نصِ قطعی کا مطالبہ کیا، اور جب حضورِ اقدس کے علم کی نفی کی، تو ایک باطل الروایۃ حدیث سے استناد کیا۔

۴- پھر اس حدیث کی روایت کو از راہِ دروغ بیانی اس شخص کی طرف منسوب کیا جس نے روایت نہیں کی بلکہ نقل کر کے ردِّ بلیغ کیا۔

یہ ہے خاں صاحب کی اس ساری عبارت کا خلاصہ اور مصنفِ براہینِ قاطعہ کے خلاف ان کی فردِ قرار دادِ جرم ——— ہم تحریرِ جواب سے پہلے چند تمہیدی مقدمات عرض کرتے ہیں۔

**پہلا مقدمہ** | علم کی دو قسمیں ہیں ؛ ذاتی اور عطائی۔ ذاتی وہ ہے جو از خود ہو، کسی کا دیا ہوا نہ ہو۔ اور عطائی وہ ہے جو کسی کا دیا ہوا ہو اور بتلایا ہوا ہو۔ پہلی قسم (علمِ ذاتی) اللہ تعالیٰ کے ساتھ خاص ہے۔ مخلوقات میں سے جس کو بھی کوئی علم ہے وہ سب اسی کا دیا ہوا اور بتلایا ہوا ہے۔ اگر کوئی شخص کسی ولی یا نبی یا فرشتے کے لئے بھی علمِ ذاتی ثابت کرے گا تو سب کے نزدیک مشرک ہوگا، چونکہ یہ تمام اُمت کا مشہور اجماعی مسئلہ ہے لہٰذا ہم اس کے ثبوت میں صرف خاں صاحب بریلوی ہی کی تصریحات پیش کر دینا کافی سمجھتے ہیں ؎

مدعی لاکھ پہ بھاری ہے گواہی تیری

موصوف "خالص الاعتقاد" صفحہ ۲۸ پر رقمطراز ہیں :

علم یقیناً ان صفات میں ہے کہ غیرِ خدا کو بہ عطائے خدا مل سکتا ہے تو ذاتی و عطائی کی طرف اس کا انقسام یقینی، یوں ہی محیط و غیر محیط کی تقسیم بدیہی، ان میں اللہ عزّ و جل کے ساتھ خاص ہونے کے قابل صرف ہر تقسیم کی قسمِ اوّل ہے یعنی علمِ ذاتی و علمِ محیطِ حقیقی۔

نیز اسی "خالص الاعتقاد" کے صفحہ ۳۲ پر فرماتے ہیں :

ولا تعليمها يجوز عليه فيها ما ذكرناه اذ ليس في هذا كله نقيصة ولا محطة وانما هي امور اعتيادية يعرفها من جربها وجعلها همه وشغل نفسه بها والنبي مشحون القلب بمعرفة الربوبية ملآن الجوانح بعلوم الشريعة۔

انتهى بقدر الحاجة

شفا قاضی عیاض، ص ۲۰۲

بارے میں، جائز ہے نبی علیہ السلام پر وہ جو ہم نے ذکر کیا (یعنی ان باتوں کا نہ جاننا) اس لئے کہ ایسی باتوں کے نہ جاننے کی وجہ سے نہ تو کچھ نقصان پیدا ہوتا ہے نہ درجہ اور مرتبہ میں کوئی کمی آتی ہے، یہ امور تو عادت پر موقوف ہیں اُن کو وہ شخص خوب جانے گا جس نے ان کا تجربہ کیا ہو اور اُنھیں کو اپنا مقصد بنالیا ہو اور جس نے اپنے نفس کو انھیں باتوں میں مشغول کردیا ہو اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا قلب مبارک تو معرفت الٰہیہ سے اور سینۂ نفیس گنجینۂ علوم معرفت سے لبریز ہے

بہرحال جو امور دین سے غیر متعلق ہوں، اگر ان میں سے بعض کا علم کسی غیر نبی کو ہو جائے، اور نبی کو نہ ہو تو اس میں اس نبی (علیہ السلام) کی کوئی تنقیص نہیں، کیونکہ ان امور سے حضرات انبیاء علیہم السلام کو کوئی خاص تعلق ہی نہیں۔ اسی لئے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

انتم اعلم بامر دنیاکم۔

(رواہ مسلم)

اپنی دنیا کی باتوں کے تم زیادہ جاننے والے ہو۔

صحیح مسلم کی یہ روایت ہمارے مدعا کے لئے نہایت واضح اور روشن دلیل ہے نیز آپ ارشاد فرماتے ہیں:

اذا کان شیئ من امر دنیاکم فانتم اعلم به واذا کان شیئ من امر دینکم فالیّ (رواہ احمد ومسلم عن انس، وابن ماجة

جب کوئی چیز تمہارے دنیاوی امور میں سے ہو جب تو تم ہی اس کے زیادہ جاننے والے ہو اور اگر کوئی دینی معاملہ ہو تو میری طرف رجوع کرو۔ روایت کیا اس کو امام احمد

حضور ﷺ کی افضلیت محضہ ہے۔ انیٹھوی صاحب نے اپنی غلط فہمی سے بزعم خود ایک بنیاد فاسدہ قائم کر دی اور اس پر مفاسد کی تعمیر کرتے چلے گئے۔ چنانچہ اسی بناء الفاسد علی الفاسد کے سلسلے میں وہ تحریر فرماتے ہیں۔

''اعلیٰ علیین میں روح مبارک علیہ السلام کا تشریف رکھنا اور ملک الموت سے افضل ہونے کی وجہ سے ہرگز ثابت نہیں ہوتا کہ علم آپ کا ان امور میں ملک الموت کے برابر ہو چہ جائیکہ زیادہ۔ (براہین قاطعہ، ص ۵۲)

ع۔ بریں عقل و دانش بباید گریست

انیٹھوی جی آپ سے کس نے کہہ دیا کہ صاحب انوار ساطعہ نے ملک الموت سے محض افضل ہونے کی وجہ سے حضور (ﷺ) کا علم ملک الموت سے زیادہ تسلیم کیا ہے۔ صاحب انوار ساطعہ یا کسی سُنّی عالم نے بھی افضلیت محضہ کو زیادتی علم کی دلیل نہیں بنایا۔ ہم تو حضور ﷺ کی اصالت کو حضور (ﷺ) کی اعلمیت کی دلیل قرار دیتے ہیں اور اگر بالفرض کسی نے حضور ﷺ کی افضلیت کو حضور (ﷺ) کی اعلمیت کی دلیل بنایا بھی ہو تو اس سے افضلیت محضہ سمجھنا انتہائی حماقت ہے کیونکہ حضور (ﷺ) کی افضلیت حضور (ﷺ) کے ساتھ مخصوص ہے جس کا تحقق اصالت کے بغیر ناممکن ہے۔

ہمارے اس بیان کی روشنی میں مخالفین کا ان تمام حوالجات کو پیش کرنا بے سود ہو گیا جن سے وہ ثابت کیا کرتے ہیں کہ افضلیت کو اعلمیت مستلزم نہیں۔ مثلاً حضرت موسیٰ علیہ السلام حضرت خضر علیہ السلام سے افضل ہیں حضرت موسیٰ علیہ السلام کے لئے ان کا حصول ثابت نہیں وغیرہ وغیرہ۔

مخالفین نے ابھی تک اس حقیقت کو سمجھا ہی نہیں کہ حضور ﷺ کی افضلیت پر دوسروں کی افضلیت کا قیاس کرنا درست نہیں۔ اس لئے حضور (ﷺ) اصل کائنات ہیں اور یہ وصف اصالت حضور (ﷺ) کے علاوہ کسی کو نہیں ملا۔ بنا بریں حضور ﷺ کی افضلیت اعلمیت کو مستلزم ہو گی اور حضور (ﷺ) کے علاوہ کسی دوسرے کی افضلیت میں اعلمیت کا استلزام نہ ہو گا۔

اس بات کی تائید و تصدیق کہ حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ تمام رسولوں سے افضل اور سب انبیاء کے خاتم ہیں، نیز یہ کہ تمام انبیاء علیہم السلام رسول اللہ ﷺ سے مدد حاصل کرتے ہیں۔ شیخ اکبر محی الدین ابن عربی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اس قول سے ہوتی ہے جو شیخ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے باب ۴۹۱ کے علوم میں ارشاد فرمایا ہے کہ مخلوق کا کوئی فرد دنیا اور آخرت کا کوئی علم حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کی باطنیت (روحانیت) کے بغیر کسی ذریعہ سے حاصل نہیں کر سکتا۔ برابر ہے کہ انبیاء متقدمین ہوں یا وہ علماء جو حضور ﷺ کی بعثت سے متاخرین ہیں اور حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ مجھے اولین و آخرین کے تمام علوم عطا کئے گئے ہیں اور اس میں شک نہیں کہ ہم آخرین سے ہیں (پھر ہمارا کوئی علم بلاواسطہ روحانیت محمدیہ کیونکر حاصل ہو سکتا ہے) اور حضور ﷺ نے ان علوم کے حکم میں تعمیم فرمائی۔ لہٰذا یہ حکم ہر قسم کے علوم کو شامل ہے خواہ وہ علم منقول و معقول ہو یا مفہوم و موہوب۔ لہٰذا ہر مسلمان کو کوشش کرنی چاہئے کہ وہ بواسطہ نبی کریم حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ اللہ تعالیٰ سے علم حاصل کرے کیونکہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ کے تمام مخلوق میں علی الاطلاق سب سے زیادہ علم والے ہیں۔ (الیواقیت والجواہر، ج ۲ ص ۳۹ مصر) بعض علوم کو بُرا کہہ کر رسول اللہ ﷺ کی ذات مقدسہ سے اس سے نفی کرنا بدترین جہالت اور بارگاہ نبوت سے کھلی عداوت ہے:۔

دیوبندی حضرات اہل سنت کے مواخذہ سے تنگ آ کر یہ کہہ دیا کرتے ہیں کہ ہم حضور ﷺ کیلئے وہی علوم مانتے ہیں جو نبوت و رسالت سے متعلق اور حضور (ﷺ) کی شان کے لائق ہیں۔ غیر ضروری علوم اور نجاستوں، غلاظتوں،

سیکھنے کا حکم دیا اور فرمایا، خدا کی قسم، میں اپنی خط و کتابت میں یہودیوں کی طرف سے مطمئن نہیں (واللہ ما آمن یہود علی کتابی)، پس نصف مہینہ پورا نہیں ہوا تھا کہ میں نے سریانی سیکھ لی اور مجھے اس میں خاصی مہارت ہو گئی۔ پھر میں ہی آں حضرتؐ کی طرف سے یہودیوں کو خط لکھتا تھا، اور میں ہی اُن کے خطوط پڑھتا تھا۔"

اس روایت میں یہودیوں کی طرف سے جس خطرے کا ذکر ہے وہ جب ہی ممکن ہے کہ حضورؐ کو اس سریانی زبان کا علم نہ ہو جس کا علم اس زمانہ کے یہودیوں کو تھا۔ اگرچہ اس مدعا کے لئے حضورؐ کا اُمّی ہونا بھی کافی ہے جس کی شہادت قرآن مجید میں دی گئی ہے مگر میں نے یہ روایت اس لئے نقل کر دی کہ یہ اُس اُمّیت کی ایک عملی تفسیر ہے جس کے بعد کسی تاویل کی گنجائش نہیں رہتی، کیونکہ تاویل صرف اقوال و الفاظ میں چل سکتی ہے نہ کہ واقعات و حالات میں۔

---

یہاں تک پانچ آیتوں اور پندرہ حدیثوں سے صرف یہ ثابت کیا گیا ہے کہ عہدِ رسالت میں بہت سے جزئی واقعات پیش آتے تھے اور حضورؐ کو ان کی اطلاع نہیں ہوتی تھی اور دوسرے لوگوں کو ہو جاتی تھی۔ لیکن صرف ان جزئی معلومات کی وجہ سے (جن کو امورِ دین و دیانت اور فرائضِ نبوت و رسالت سے کوئی خاص تعلق بھی نہیں)، نہ ان دوسرے لوگوں کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے زیادہ علم داں کہا جا سکتا ہے اور نہ ان علوم کے عدمِ حصول سے حضورؐ کے کمالِ علمی میں کوئی کمی آتی ہے۔

علامہ سید محمود آلوسی مفتی بغداد علیہ الرحمۃ اپنی بے نظیر تفسیر "روح المعانی" میں ارقام فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| ولا اعتقد فوات کمال بعدم العلم بحوادث دنیویۃ جزئیۃ کعدم العلم بما یصنع زیدٌ مثلاً فی | اور میں دنیوی اور جزئی حوادث کے علم نہ ہونے کی وجہ سے کمال کے فوت ہو جانے کا قائل نہیں جیسے کہ زید کے روزمرہ کے |

# افضلیت واصالت مصطفویہ ﷺ

اظہار کمالات محمدی ﷺ کے بارے میں علمائے اُمت کا ہمیشہ یہ مسلک رہا ہے کہ جب انہوں نے کسی فرد مخلوق میں کوئی ایسا کمال پایا جواز روئے دلیل بہ ہیئت مخصوصہ اس کے ساتھ مختص نہیں تو اس کمال کو حضور ﷺ کے لئے اس بناء پر تسلیم کر لیا کہ حضور ﷺ تمام عالم کے وجود اور اس کے ہر کمال کی اصل ہیں۔ جو کمال اصل میں نہ ہو فرع میں نہیں ہوسکتا۔ لہذا فرع میں ایک کمال پایا جانا اس امر کی روشن دلیل ہے کہ اصل میں یہ کمال ضرور ہے اور اس میں شک نہیں کہ یہ اصول بالکل صحیح ہے۔ معمولی سمجھ رکھنے والا انسان بھی سمجھ سکتا ہے کہ جب فرع کا ہر کمال اصل سے مستفاد ہے تو یہ کیسے ہوسکتا ہے کہ ایک کمال فرع میں ہو اور اصل میں نہ ہو بخلاف عیب کے یعنی یہ ضروری نہیں کہ فرع کا عیب اصل کے عیب کی دلیل بن جائے۔ ہم اکثر دیکھتے ہیں کہ ہرے بھرے درخت کی بعض ٹہنیاں سوکھ جاتی ہیں مگر جڑ اتر و تازہ رہتی ہے۔ اس لئے کہ اگر جڑ ہی خشک ہو جاتی تو اس کی ایک شاخ بھی سرسبز و شاداب نہ رہتی اور جب سوائے چند شاخوں کے سب ٹہنیاں سرسبز و شاداب ہوں تو معلوم ہوا کہ جڑ اتر و تازہ ہے اور یہ چند شاخیں جو مرجھا کر خشک ہوگئی ہیں اس کی وجہ یہ ہے کہ اندرونی اور باطنی طور پر ان کا تعلق اصل سے ٹوٹ گیا ہے۔ یہ صحیح ہے کہ بعض اوقات فرع کا عیب اصل کی طرف منسوب ہو جاتا ہے لیکن یہ اسی وقت ہوتا ہے جب اصل میں عیب پایا جائے اور جب اصل کا بے عیب ہونا دلیل سے ثابت ہو تو پھر فروع کا کوئی عیب اصل کی طرف منسوب نہیں ہوسکتا اور اس میں شک نہیں کہ اصل کائنات یعنی حضرت مصطفیٰ ﷺ کا بے عیب ہونا دلیل سے ثابت ہے۔ خود نام پاک محمد (ﷺ) ہی اس کی دلیل ہے کیونکہ لفظ "محمد" (ﷺ) کے معنی ہیں بار بار تعریف کیا ہوا۔ اور ظاہر ہے کہ نقص و عیب مذمت کا موجب ہے نہ تعریف کا۔ لہذا واضح ہوگیا۔ موجودات ممکنہ کے عیوب و نقائص اصل ممکنات حضرت محمد رسول اللہ ﷺ کی طرف منسوب نہیں ہو سکتے۔ بلکہ ان کا اصل عیب یہی ہے کہ وہ باطنی اور معنوی طور پر اپنی اصل سے منقطع ہو کر اس کے فیوض و برکات سے محروم ہو گئے۔

علیٰ ہذا لقیاس ہم کہہ سکتے ہیں کہ موجودات عالم کا ہر کمال کمال محمدی (ﷺ) کی دلیل ہے مگر کسی فرد عالم کا عیب معاذ اللہ حضور ﷺ کے عیب کی دلیل نہیں ہوسکتا کیونکہ جس فرد میں عیب پایا جاتا در حقیقت وہ اندرونی اور باطنی طور پر اصل کائنات یعنی روحانیتِ محمدیہ علی صاحبہا الصلوٰۃ والتحیۃ سے منقطع ہو چکا ہے گویا اصل سے کٹ جانا ہی عیب ہے۔

اسی اصول کے مطابق حضرت مولانا عبدالسمیع صاحب رحمۃ اللہ علیہ، مصنف انوار ساطعہ نے تحریر فرمایا تھا کہ "جب چاند سورج کی چمک دمک تمام روئے زمین پر پائی جاتی ہے اور شیطان و ملک الموت تمام محیط زمین پر موجود رہتے ہیں۔ بنی آدم کو دیکھتے اور ان کے احوال کو جانتے ہیں تو نبی کریم ﷺ کا اپنی روحانیت و نورانیت کے ساتھ بیک وقت بہت سے مقامات پر تمام روئے زمین میں رونق افروز ہونا اور اس کا علم رکھنا کس طرح کفر و شرک ہوسکتا ہے۔

ظاہر ہے کہ مولانا محمد عبدالسمیع رحمۃ اللہ علیہ کا یہ کلام تو اسی اصل مذکور پر مبنی تھا لیکن مولوی انبیٹھوی صاحب جب انوار ساطعہ کے ردّ میں براہین قاطعہ لکھنے بیٹھے تو انہوں نے اپنی بلادت طبع کے باعث انوار ساطعہ میں لکھے ہوئے حضور (ﷺ) کے اس کمال کو حضور (ﷺ) کے وصف اصالت کی بجائے اسے افضلیت پر مبنی سمجھ لیا یعنی مولوی انبیٹھوی صاحب نے یہ سمجھا کہ صاحب انوار ساطعہ نے جو شیطان و ملک الموت کے ہر جگہ موجود ہونے اور روئے زمین کی اشیاء کا علام ہونے کو بیان کر کے حضور ﷺ کے ہر جگہ موجود ہونے اور روئے زمین کے علوم سے متصف ہونے کی طرف مسلمانوں کو متوجہ کیا ہے۔ اس کا مبنیٰ

③

مکر وفریب، چوری دغابازی، ضلالت وگمراہی کے طریقوں اوران تفصیلات کا برا اور مذموم علم اور شیطانی علوم کو حضور (ﷺ) کے لئے ثابت کرنا حضور (ﷺ) کے حق میں عیب ہے جس سے حضور ﷺ کا پاک ہونا ضروری ہے۔

اس کا جواب ہے کہ علم کا مقابل جہل ہے اور جہل فی نفسہٖ نقص وعیب ہے تو لامحالہ فی نفسہٖ حسن وکمال ہوگا۔ دیکھئے حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ تفسیر فتح العزیز میں ارقام فرماتے ہیں۔

''دریں جا باید دانست کہ علم فی نفسہٖ مذموم نیست ہر چونکہ باشد''

(تفسیر فتح العزیز، ج ا ص ۴۴۵ مطبوعہ العلوم متعلقہ مدارس دہلی)

ترجمہ:۔ ''یہاں جاننا چاہیے کہ علم جیسا بھی ہو فی نفسہٖ بُرا نہیں ہوتا''

اس کے بعد شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے ان اسباب کا تفصیلی بیان فرمایا ہے جن کی وجہ سے کسی علم میں بُرائی آسکتی ہے۔ جس کا خلاصہ حسب ذیل ہے۔

ا۔ توقع ضرر۔ ۲۔ استعداد عالم کا قصور۔ ۳۔ علوم شرعیہ میں بے جا غور کرنا

ہمارے ناظرین کرام عقل وانصاف کی روشنی میں اتنی بات بخوبی سمجھ سکتے ہیں کہ حضرت شاہ صاحب کے بیان فرمودہ تینوں سببوں کا رسول اللہ ﷺ کے حق میں پایا جانا ممکن نہیں کیونکہ عصمت الٰہیہ کی وجہ سے حضور ﷺ کے حق میں ضرر کی توقع نہیں ہوسکتی۔ اسی طرح حضور ﷺ کی استعداد مقدسہ میں قصور کا پایا جانا بھی محال ہے۔ علیٰ ہذا القیاس امور شرعیہ میں بے جا غور وفکر کرنا بھی رسول کریم ﷺ کے لئے قطعاً ناممکن ہے۔ ورنہ علوم شرعیہ بھی معاذ اللہ حضور ﷺ کے حق میں مذموم ہو جائیں گے۔ معلوم ہوا کہ جن اسباب خارجہ کی وجہ سے کسی علم یں بُرائی پیدا ہوسکتی ہے۔ حضور ﷺ کے حق میں ان کا پایا جانا ممکن نہیں۔ لہذا ثابت ہوگیا کہ رسول اکرم ﷺ کو خواہ کیسا ہی علم کیوں نہ ہو وہ حضور کے حق میں بُرا نہیں ہوسکتا اور اگر ہم آنکھیں بند کر کے یہ تسلیم ہی کرلیں کہ بعض علوم فی نفسہٖ بُرے ہوتے ہیں تو میں عرض کروں گا جو چیز فی نفسہٖ بُری اور مذموم ہو وہ عیب ہے اور عیب صرف رسول اللہ ﷺ کے حق میں محال نہیں بلکہ حضور علیہ السلام سے پہلے اللہ تعالیٰ کے حق میں محال ہے نہ صرف محال بلکہ محال عقلی اور ممتنع لذاتہٖ ہے۔ لہذا ایسے علم کو جو فی نفسہٖ بُرا ہو اور حضور (ﷺ) کے حق میں اس کا ہونا عیب قرار پائے، اسے اللہ تعالیٰ کے لیے بھی ثابت کرنا ناممکن ہوگا کیونکہ صفت ذمیمہ کا اثبات حقیقۃً عیب لگانا ہے۔ جب اللہ تعالیٰ ہر عیب سے پاک ہے تو بُرے علم سے بھی پاک ہونا اس کے لئے یقیناً واجب ہوگا۔ جو چیز (فی نفسہٖ) بندوں کے حق میں عیب ہو اللہ تعالیٰ کا اس سے منزہ ہونا ضروری ہے۔ دیکھئے کذب، جہل، ظلم، سفہ وغیرہ امور فی نفسہا جس طرح بندوں کے حق میں عیب ہیں اسی طرح اللہ تعالیٰ کے حق میں بھی عیب ہیں اور اللہ تعالیٰ کا ان سے پاک ہونا ضروری ہے۔ اسی لئے مسامرہ جز ثانی، ص ۶۰ مطبوعہ مصر میں علامہ کمال ابن ابی شریف ایک سوال کا جواب دیتے ہوئے ارقام فرماتے ہیں۔

''ہم کہیں گے کہ اشعری اور ان کے علاوہ (تمام اہل سنت) اس بات پر متفق ہیں کہ ہر وہ چیز جو (فی نفسہٖ) بندوں کے حق میں عیب اور نقص کی صفت ہو اللہ تعالیٰ اس سے پاک ہے اور وہ صفت نقص اللہ تعالیٰ پر محال ہے''۔

(مسامرہ جز ثانی، ص ۶۰ مطبوعہ مصر)

ایسی صورت میں حضرات علماء دیوبند سے مخلصانہ استفسار ہے کہ جب آپ اللہ تعالیٰ کو ہر عیب سے پاک سمجھتے ہیں تو کیا اس کی ذات مقدسہ سے ان تمام علوم کی نفی کریں گے، جنہیں نجاست وغلاظت، مکر وفریب کا علم اور شیطانی علوم کہہ کر بُرا اور مذموم قرار دیا ہے۔ اگر نہیں تو کیا اللہ تعالیٰ کو آپ عیوب ونقائص سے مبرا نہیں مانتے۔

حیرت ہے کہ جن لوگوں کی عبارات توہین رسول ﷺ سے ملوث ہیں اس مسئلے میں انھیں رسول ﷺ سے اس قدر حد سے زائد محبت کس طرح ہوگئی کہ اللہ تعالیٰ کی تنزیہ سے بھی ان کے نزدیک حضور (ﷺ) کی تقدیس زیادہ اہم اور ضروری قرار پا گئی۔ فیاللعجب۔

درحقیقت یہ بھی عداوت رسول ﷺ کا ایک بین ثبوت ہے کیونکہ قاعدہ ہے کہ اگر کسی اچھی چیز سے کسی کو بر بنائے عداوت محروم رکھنا ہوتو اس چیز کو بُرا اور مذموم کہہ دیا جاتا ہے تاکہ دوسروں پر یہ ظاہر کر دیا جائے کہ ہم اس اس شخص کی محبت اور خیر خواہی کی بنا پر اس بُری چیز سے اسے محفوظ رکھنا چاہتے ہیں لیکن حقیقۃً عداوت کی وجہ سے اس کو ایک اچھی اور مفید چیز سے محروم رکھنا مقصود ہوتا ہے۔ بالکل یہی صورت حال یہاں ہے کہ بُری چیزوں کے فی نفسہٖ علم کو (جو عین کمال ہے) نقص وعیب قرار دے دیا گیا تاکہ وہ حضور ﷺ کے لئے ثابت نہ ہوسکے۔ العیاذ باللہ والیہ المشتکی۔

**ایک کثیر الوقوع شبہ کا ازالہ**:۔ بعض لوگوں کو یہ کہتے ہوئے سنا گیا ہے کہ علماء دیو بند نے دین کی بہت خدمت کی، سینکڑوں علماء ان سے پیدا ہوئے۔ انہوں نے بے شمار کتابیں لکھیں۔ ان میں بہت سے لوگ پیری مریدی کرتے ہیں اور ان میں عابد وزاہد بھی پائے جاتے ہیں۔ انھوں نے اپنی تقریروں اور تحریروں سے دین کی بہت کچھ تبلیغ و اشاعت کی۔ ایسی صورت میں ذہن اس بات کو قبول نہیں کرتا کہ انھوں نے رسول اکرم ﷺ اور دیگر انبیاء علیہم السلام کی شان میں توہین آمیز عبارت لکھی ہوں۔

اس کا جواب یہ ہے کہ اس قسم کے لوگوں سے توہین رسول ﷺ کا سرزد ہوجانا عقلاً یا شرعاً کسی طرح بھی محال نہیں۔ بلعم بن باعور کتنا بڑا عابد وزاہد اور مستجاب الدعوات تھا لیکن حضرت موسیٰ علیہ السلام کی مخالفت اور ان کی اہانت کا مرتکب ہوکر **ولکنہ اخلد الی الارض** کا مصداق بن گیا اور ہمیشہ کے لئے قعرِ مذلت میں گر گیا۔ شیطان کا عابد وزاہد اور عالم و عارف ہونا سب کو معلوم ہے جب وہ حضرت آدم علیہ السلام کی توہین کر کے راندہ درگاہ ہوگیا تو دوسروں کے لئے توہین رسول کا ارتکاب کیونکر ناممکن قرار پاسکتا ہے۔

خوارج ومعتزلہ اور دیگر فرقہ باطلہ کے علمی اور عملی کارنامے اگر تاریخ کی روشنی میں دیکھے جائیں تو اس زمانہ کے حضرات مذکورین سے ان کے علم و عمل کا پلہ کہیں بھاری تھا۔ ان کی مذمومہ دینی خدمات تدریس وتبلیغ تصنیف وتالیف کے مقابلے میں ابناء زمانہ کی خدمات اور کارگزاریاں ذرہ بے مقدار کی حیثیت بھی نہیں رکھتیں۔ لیکن ان کے یہ تمام علمی اور عملی کارنامے اِن کو قعرِ ضلالت سے بچانہ سکے۔ رہی خدمت وحمایت دین، تو اس کے لئے ضروری نہیں کہ اہل حق ہی کے ذریعے ہو بلکہ اللہ تعالیٰ اپنے دین کی تائید نافرمانوں اور فاجروں سے بھی کرالیتا ہے۔ چنانچہ حدیث شریف میں وارد ہے۔ **ان اللہ یؤید ھذا الدین بالرجل الفاجر**۔ لہٰذا اعانت وحمایت دین اور ظاہری علم وعمل کے پائے جانے سے ہرگز یہ لازم نہیں آتا کہ ایسے لوگ فی الواقع اللہ تعالیٰ کے نزدیک پسندیدہ اور محبوب ہوں۔

## تمام علماءِ اُمت کے نزدیک رسول اللہ ﷺ کی شان اقدس میں توہین کفر ہے۔

شرح شفا قاضی عیاض ملاعلی القاری، جلد۲ ص ۳۹۳ پر ہے۔

”محمد بن سحنون فرماتے ہیں کہ تمام علماء امت کا اس بات پر اجماع ہے کہ نبی کریم ﷺ کی شانِ اقدس

5

میں توہین وتنقیص کرنے والا کافر ہے اور جو شخص اس کے کفر و عذاب میں شک کرے وہ بھی کافر ہے"۔

(اکفار الملحدین، ص ۵۱ مؤلفہ مولوی انور شاہ صاحب کشمیری دیوبندی)

جو کلام مفہوم توہین میں صریح ہو اس میں کسی وجہ کو ملحوظ رکھ کر تاویل کرنا جائز نہیں اس لئے کہ لفظ صریح میں تاویل نہیں ہو سکتی۔ دیکھیے یہی مولوی انور شاہ صاحب کشمیری دیوبندی لکھتے ہیں۔

"حبیب ابن ربیع نے فرمایا کہ لفظ صریح میں تاویل کا دعویٰ قبول نہیں کیا جاتا" (اکفار الملحدین، ص ۷۲)

اور اگر باوجود صراحت تاویل کی گئی تو وہ تاویل فاسد ہوگی اور تاویل فاسد خود بمنزلہ کفر ہے۔ ملاحظہ فرمائیے۔ یہی مولوی انور شاہ صاحب دیوبندی لکھتے ہیں۔

"تاویل فاسد کفر کی طرح ہے" (اکفار الملحدین، ص ۶۲)

واضح رہے کہ لفظ صریح میں جیسے تاویل نہیں ہو سکتی ایسے ہی نیت کا عذر بھی قابل قبول نہیں ہوتا۔ یہی مولوی انور شاہ صاحب کشمیری دیوبندی لکھتے ہیں۔

"کفر کے حکم کا دار و مدار ظاہر پر ہے قصد و نیت اور قرائن حال پر نہیں"۔ (اکفار الملحدین، ص ۷۳)

نیز آگے لکھتے ہیں۔

"علماء نے فرمایا ہے کہ انبیاء علیہم السلام کی شان میں جرأت و دلیری کفر ہے اگرچہ توہین مقصود نہ ہو"۔

(اکفار الملحدین، ص ۸۶)

رسول اللہ ﷺ کی شان میں توہین آمیز الفاظ بولتے وقت نیت کا اعتبار نہیں ہوتا اور کلمہ توہین بہر صورت توہین ہی قرار پاتا ہے۔ بشرطیکہ قائل کو یہ علم ہو جائے کہ یہ کلمہ کلمۂ توہین ہے یا یہ کلمہ توہین کا سبب ہو سکتا ہے تو ایسی صورت میں بغیر نیت توہین کے بھی اس کلمے کا بولنا یقیناً موجب توہین ہوگا۔ دیکھیے صحابہ کرام رسول اللہ ﷺ کو بہ نیت تعظیم راعنا کہہ کر خطاب کیا کرتے تھے لیکن یہودی چونکہ اس کلمہ کو حضور (ﷺ) کے حق میں بہ نیت توہین استعمال کرتے تھے یا ادنیٰ تصرف سے اس کو کلمۂ توہین بنا لیتے تھے۔ اس لئے اللہ تعالیٰ نے صحابہ کرام کو راعنا کہنے سے منع کر دیا اور اس حکم کے بعد اس کلمہ کا حضور (ﷺ) کے حق میں بولنا توہین اور موجب عذاب الیم قرار دے دیا۔ معلوم ہوا کہ ابنائے زمانہ کی رکیک تاویلوں سے ساحت نبوت بہت بلند و بالا ہے اور مؤولین کی من گھڑت تاویلات ان کو توہین کے جرم عظیم سے بچا نہیں سکتیں۔ جیسا کہ ہم اس سے پہلے دیوبندی مولوی کی تصریحات اسی اعتراض کے جواب میں نقل کر چکے ہیں۔ (ماخوذ الحق المبین، از علامہ سید احمد سعید شاہ کاظمی علیہ الرحمۃ)

مولوی انبیٹھوی صاحب براہین قاطعہ میں لکھتے ہیں۔

"اور شیخ صاحب روایت کرتے ہیں کہ مجھ کو دیوار کے پیچھے کا بھی علم نہیں" (براہین قاطعہ، ص ۵۵)

مولوی اشرف علی تھانوی لکھتے ہیں۔

"اور کشف ہے کہ لوگ اس کو بڑی چیز سمجھتے ہیں کہ جو چیز سب لوگ دیوار کے پرلی طرف جا کر دیکھ سکتے ہیں وہ اس نے یہاں بیٹھے دیکھ لی یہ بات تو کافر کو بھی حاصل ہو سکتی ہے۔

(افاضات الیومیہ، ص ۲۲۱)

**نوٹ**:۔ دیوبندیوں کے ان ہر دو نظریوں کو ملاحظہ کیجیے اس سے صاف معلوم ہو گیا کہ دیوبندیوں کے نزدیک ایک کافر تو اپنی قلبی صفائی کر کے اس قدر کشف حاصل کر سکتا ہے کہ اس کے سامنے دیوار حجاب نہ رہے اور دیوار کے پیچھے کی چیز معلوم

کر لے۔ مگر حضرت محمد مصطفےٰ ﷺ کو نعوذ باللہ اس کافر جتنی قلبی صفائی بھی حاصل نہیں کہ دیوار کے پیچھے کی چیز کا علم حاصل کر سکیں یعنی بالکل حجابات میں گھرے ہوئے اور ہر قسم کے انکشافات سے محروم ہیں۔

یہ تو دیوبندی مولویوں کی حضور ﷺ سے عقیدت مندی کا نمونہ۔ پھر ظلم یہ کہ شیخ عبدالحق رحمۃ اللہ علیہ پر کذب وافترا باندھتے ہیں۔ دیوبند وسہارن پور کے شیخ الحدیث نے ذرہ برابر دریغ نہیں کیا۔ معلوم ہوتا ہے کہ دیوبند کے شیخ الحدیث شیخ المفسرین بھی ہوتے ہیں۔ دیکھئے اسی دیوار کے پیچھے نہ جاننے والی روایت کے متعلق شیخ صاحب مدارج النبوت میں یوں فرمائیں۔

''من بندہ ام نمی دانم آنچہ در پس دیوار است جوالبش آنست کہ ایں سخن ندارد و روایت بداں صحیح نہ شدہ''

یعنی حضور (ﷺ) کے متعلق جو مشہور کیا گیا ہے کہ آپ (ﷺ) نے فرمایا کہ مجھے دیوار کے پیچھے کا علم نہیں اس کا جواب یہ ہے کہ اس روایت کی کچھ بھی اصل نہیں اور یہ روایت صحیح نہیں۔

(مدارج النبوت، ج ا ص ١٦)

اور ملا علی قاری اپنے رسالہ المضوع فی الحدیث الموضوع میں صاف لکھ رہے ہیں کہ یہ روایت لیس بحدیث۔

(المضوع فی الحدیث الموضوع، ص ٢٢)

دیکھئے شیخ صاحب تو اس روایت کو بے اصل اور غیر صحیح فرماویں مگر صدر دیوبند نے کس دیدہ دلیری سے جھوٹ بول کر کہہ دیا شیخ عبدالحق روایت کرتے ہیں کہ مجھ کو دیوار کے پیچھے کا علم نہیں۔ جس روایت کو شیخ صاحب رد کر دیں اس کو شیخ صاحب کی روایت بتانا اور **یاایھا الذین امنو لاتقربو الصلوٰۃ** نقل کر کے **وانتم سکاری** چھوڑ دینا اور شیخ صاحب کی کتاب سے پہلے الفاظ نقل کر کے ''یعنی بے دان نیدن حق'' یا ایں سخن اصلے ندارد و روایت بداں صحیح نشدہ'' کی تنقید و جواب کو چھوڑ دینا یہ کس قدر شرمناک خیانت کا اقدام ہے اور خلیل احمد (انبیٹھوی) صاحب نے شیخ صاحب رحمۃ اللہ علیہ پر یہ افتراء محض اس لئے باندھا کہ شیخ صاحب چونکہ سچے عاشق رسول ہیں تو ان کو بھی اپنے ساتھ حضور ﷺ کی بے ادبی میں شریک کر لیا جائے۔ شاید ہماری بات کا اعتبار ہو جائے گا مگر افسوس کہ آخر چوری ظاہر ہو گئی اور دیوبندیوں کا یہ افتراء تو کچھ ایسا ہے کہ جیسا کہ کوئی مسلمان مرزائی کی کوئی عبارت رد کرنے کے لئے اپنی کتاب میں نقل کرے اور کوئی رد کے الفاظ چھوڑ کر یہ لکھ دے کہ دیکھو ہمارے اعتقاد کے الفاظ تو فلاں کی کتاب میں موجود ہیں اور یہاں سے یہ بھی معلوم ہو گیا کہ حضور نبی کریم ﷺ کی توہین کرنے میں دیوبند کے بڑے بڑے شیخ الحدیث وحکیم الامت جھوٹ بولنے سے بھی گریز نہیں کرتے۔

**دیوبندی عذر** :۔ مان لیا کہ شیخ صاحب نے مدارج النبوت میں اس روایت کو غیر صحیح اور بے اصل بتلایا ہے مگر اشعۃ اللمعات میں تو شیخ صاحب نے اس روایت کو بلا تنقید نقل کیا ہے۔ لہذا مولوی خلیل احمد کا یہ کہنا کہ شیخ عبدالحق رحمۃ اللہ علیہ روایت کرتے ہیں درست ہے۔ (فیصلہ کن مناظرہ، ص ١٣٠)

**جواب** :۔ علمائے دیوبند کی یہ حلیہ سازی وفریب کاری بھی قطعاً بے بنیاد ہے کیونکہ شیخ صاحب نے اشعۃ اللمعات میں بھی اس روایت کے مفہوم کلی کو مطلقاً تسلیم نہیں کیا۔ چنانچہ اشعۃ اللمعات میں بھی یہ روایت نقل کرنے کے بعد شیخ صاحب نے صاف لکھ دیا ہے کہ ''یعنی بے دانا نیدن حق سبحانہ ''۔

اولاً تو مولوی خلیل احمد صاحب کا یہ کہنا کہ شیخ صاحب روایت کرتے ہیں یہ کہنا از حد خیانت ہے کیونکہ روایت ونقل میں زمین وآسمان کا فرق ہے یہ خیانت اوّل ہے اور پھر مولوی خلیل احمد صاحب نے اشعۃ اللمعات سے ہی شیخ صاحب کی یہ

(۶)

عبارت نقل کی ہے پھر بھی اس نے شیخ صاحب کے یہ تنقیدی الفاظ یعنی ''بے دانا نیدن حق سبحانہ'' کو چھوڑ کر صرف پہلے الفاظ نقل کر کے ازحد خیانت کی ہے۔ نیز دیوبندی اصول (جس کی تفصیل آئندہ آرہی ہے) کے مطابق تو دیوبندی صرف اشعۃ اللمعات پیش ہی نہیں کر سکتے۔ ان کے نزدیک سب عبارات ملا کر حکم لگتا ہے اسی اشعۃ اللمعات میں شیخ صاحب علم غیب محمدی کے متعلق تحت حدیث **فعلمت ما فی السموات والارض**، فرماتے ہیں۔

''پس دانستم ہر چہ در آسمانہا و ہر چہ در زمین بود، عبارت است تمامۂ علوم جزوی وکلی احاطۂ آں۔

(اشعۃ اللمعات، ج ا ص ۳۳۳)

تو بقانون دیوبندیہ شیخ صاحب رحمۃ اللہ علیہ جب حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے لیے تمام علوم جزوی وکلی کا احاطہ مانتے ہیں وہ ایک دیوار کی پچھلی چیز کے علم سے معاذ اللہ آنحضرت ﷺ کو کس طرح بے خبر اعتقاد کر سکتے ہیں تو بفضلہ تعالیٰ دیوبندی اصول سے ہی دیوبندیہ کے افتراء کی فریب کاری فاش ہوگئی۔

تفصیل اس امر کی یہ ہے کہ اگر شیخ صاحب اشعۃ اللمعات میں اس روایت کو بالفرض مطلقاً صحیح ہی تسلیم کر لیتے اور'' یعنی بے دانا نیدن حق سبحانہ'' کے الفاظ تحریر فرما کر اپنی تنقید نہ بھی فرماتے تو دیوبندی اصول کے مطابق باوجودیکہ یہ اصول ہمارے نزدیک قطعاً غلط ہے مگر دیوبندیوں کے مسلم اصول کے مطابق تو پھر بھی چونکہ اشعۃ اللمعات اور مدارج ہر دو کتابیں حضرت شیخ صاحب کی تصنیف ہیں اور مدارج النبوت میں شیخ صاحب نے واضح الفاظ میں اس روایت کے متعلق فرمادیا ہے کہ

''جواب آنست کہ ایں سخن اصلے ندارد وروایت بداں صحیح نشدہ''

اور ملا علی قاری لمصنوع فی الحدیث الموضوع میں صاف کہہ رہے ہیں۔

''ما اعلم خلف جداری ھذا قال ابن حجر لیس بحدیث'' (المصنوع فی الحدیث الموضوع، ص ۲۲)

تو صرف اشعۃ اللمعات کی آڑ لے کر مدارج النبوت میں شیخ صاحب کے اس فیصلہ کو چھوڑ کر اس روایت کا شیخ صاحب پر بہتان باندھنا جس کو نقل کر کے خود شیخ صاحب جواب دے رہے ہیں دیوبندیوں کے اصول کے مطابق تو پھر بھی مولوی خلیل احمد صاحب کی خیانت ثابت ہو جاتی ہے کیونکہ **دیوبندیوں کا یہ اصول ھے کہ اگر کوئی مصنف اپنی کسی عبارت میں کوئی قابل اعتراض بات بغیر تنقید کے تحریر کردے اور پھر کسی دوسری عبارت میں اسی قابل اعتراض بات کے متعلق تردید کرکے اپنے عقیدہ کی اس سے بریت ظاھر کردے تو دوسرے مقام کی عبارت پھلی عبارت کی تشریح سمجھی جاوے گی** یعنی اب ان کے نزدیک مصنف کی مختلف عبارات کا ایک ہی حکم تصور کیا جاوے گا۔ چنانچہ دیوبندیہ کے امام مولوی محمد قاسم صاحب بانی مدرسہ دیوبند نے اپنی کتاب تحذیر الناس میں آنحضرت ﷺ کی ختم نبوت زمانی کے متعلق مرزائیت خیز الفاظ لکھ کر ختم نبوت زمانی کا انکار کیا تو عالم اسلام کے ربانیین نے نانوتوی صاحب کی ان کفریہ عبارات مندرجہ تحذیر الناس پر کفر کا فتویٰ لگایا کیونکہ آنحضرت ﷺ کی ختم نبوت زمانی کا انکار کفر ہے تو ملاں سنبھلی اپنی کتاب ''فیصلہ کن مناظرہ'' میں (جس کو وہ حرف آخر کہتے ہیں) جب انھیں تحذیر الناس میں نانوتوی صاحب کی صفائی کے لئے کوئی واضح دلیل دستیاب نہ ہوئی تو نانوتوی صاحب کی دوسری کتابیں ''قبلہ نما'' اور'' مناظرہ عجیبہ'' کی عبارتیں متعلقہ ختم نبوت کو نانوتوی صاحب کی کتاب تحذیر الناس کی صفائی میں پیش کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

(8)

"پھر تحذیر الناس ہی پر منحصر نہیں، حضرت مرحوم کی دوسری تصانیف میں بھی بکثرت اس قسم کی تصریحات موجود ہیں"۔

(فیصلہ کن مناظرہ، ص ۴۲)

دیوبندیوں کے مشہور ملاں سنبھلی کی یہ **عبارت واضح کرتی ہے کہ بقول دیوبندیہ ایک مصنف کی تمام عبارات کا ایک ہی حکم ہوگا** اس کے بعد سنبھلی صاحب نانوتوی صاحب کی مختلف تصانیف کی عبارات پیش کرنے کے بعد نانوتوی صاحب کے متعلق لکھتے ہیں۔

"حضرت قاسم العلوم صاحب کی یہ کل دس عبارتیں ہوئیں کیا ان تصریحات کے ہوتے ہوئے کوئی صاحب دیانت اور صاحب عقل کہہ سکتا ہے کہ یہ شخص ختم نبوت زمانی کا منکر ہے"۔ (فیصلہ کن مناظرہ، ص ۴۳)

اس سے معلوم ہوگیا کہ دیوبندیہ کے اس غلط اصول کے مطابق کوئی مصنف کتنا ہی بڑا جرم کرے مگر اس کی دوسری تصانیف وعبارات مصنف کا عقیدہ اس کفر وجرم کے خلاف ثابت کردیں تو کوئی صاحب عقل ودیانت دیوبندی اس مصنف پردہ جرم عاید نہیں کرسکتا۔ تو اب ہمیں علم محمدی کے متعلق حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کا عقیدہ ملاحظہ کرنا ہے۔ حضرت شیخ صاحب فرماتے ہیں۔

۱۔ "عبارت است از حصول تمامہ علوم جزوی وکلیٔ واحاطہ آں"، یعنی حضور کریم ﷺ کو تمام جزدی وکلی علوم پر احاطہ حاصل ہے۔ (اشعۃ اللمعات، ج ا ص ۳۳۳)

۲۔ "ہر چہ در دنیا است از زماں آدم تا اوان نخہ اولی بروے منکشف ساختند، تا ہم احوال را از اوّل وآخر معلوم کرد" یعنی جو کچھ دُنیا میں ہے حضرت آدم علیہ السلام سے لیکر قیامت تک سب حضور ﷺ پر واضح کردیا گیا اور حضور (ﷺ) نے ہر ایک چیز کے اوّل سے آخر تک کے حالات معلوم فرمائے۔

(مدارج النبوت، ج ا ص ۱۴۴)

۳۔ "وھو بکل شیٔ علیم ودی صلی اللہ علیہ وسلم دانا است بر ہمہ چیز، الخ یعنی آیت شریف ھوالاوّل والآخر والظاہر والباطن وھو بکل شیٔ علیم میں اوّل آخر ظاہر باطن اور بکل شیٔ علیم حضور کریم ﷺ بھی ہیں۔ (مدارج النبوت، ج ا ص ۲)

تو ملاں سنبھلی کے مسلمہ دیوبندی اصول کے مطابق ہم بھی بطور الزام کہہ سکتے ہیں کہ تم اپنے ہی قانون سے مارے گئے۔

" حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ کی یہ اور اس قسم کی دوسری بے شمار عبارات کے ہوتے ہوئے کیا کوئی بھی صاحب دیانت اور صاحب عقل سوائے مولوی خلیل احمد صاحب اور ان کے خائن معاونین کے) کہہ سکتا ہے کہ شیخ صاحب روایت کرتے ہیں کہ مجھ کو دیوار کے پیچھے کا علم نہیں اور شیخ صاحب حضور کے دیوار کے پیچھے کے علم کے منکر ہیں"

یہ کس قدر مضحکہ خیز بات ہے کہ جب نانوتوی صاحب پر اعتراض ہوتا ہے تو اس کی دوسری عبارات مناظرہ عجیبہ وغیرہ اُٹھا کر اس کی صفائی پیش کردی جاتی ہیں اور جب شیخ صاحب پر جھوٹ بولا جاتا ہے تو شیخ صاحب کی کتاب مدارج النبوت کو دور پھینک کر اشعۃ اللمعات کی ناکام آڑ لی جاتی ہے۔ کیا دیانت وتقویٰ کو دیوبند سے بالکل ہی کان سے پکڑ کر نکال دیا گیا ہے اور کیا روز محشر علمائے دیوبند اور سنبھلی صاحب کو پیش نہیں ہونا ہے۔

**نوٹ** :۔ دیوبندی حضرات اگر شیخ صاحب کی کتاب اشعۃ اللمعات اور مدارج النبوت کو علیحدہ علیحدہ تصور کریں گے تو مولوی محمد قاسم نانوتوی کی مختلف عبارات تحذیر الناس وغیرہ کو بھی علیحدہ علیحدہ تصور فرمالیں اور اپنے نانوتوی صاحب کو کفر کے بیڑے میں دھکیل دیں اور اگر اشعۃ اللمعات اور مدارج النبوت کو بقانونِ دیوبندیہ ایک ہی سمجھا جائے گا تو مولی خلیل احمد صاحب کا جھوٹ ثابت ہو جائے گا۔

اُلجھا ہے پاؤں یار کا زلف دراز میں

خود آپ اپنے جال میں صیاد آ گیا

مولوی خلیل احمد صاحب نے جب شیخ صاحب کے فیصلہ مدارج النبوت سے چشم پوشی کر کے شیخ صاحب کے کلام نقل کرنے میں خیانت کا ارتکاب کیا اور علمائے اسلام نے جب دیوبندیہ کے اس شیخ الکذابین کی دیانت پر اظہار افسوس کیا تو سنبھلی صاحب اس کی صفائی کے لئے کمر بستہ ہو گئے۔

اولاً تو یہ دھوکہ دیا کہ مولوی خلیل احمد صاحب نے اشعۃ اللمعات سے ہی یہ عبارت نقل کی اور جب اسے یہ خطرہ ہوا کہ شیخ نے اشعۃ اللمعات میں بھی ''یعنی بے دانا نیدن حق سبحانہٗ فرمادیا ہے اور خلیل احمد نے یہ الفاظ نقل نہیں کئے تو خیانت پھر بھی ثابت ہو جائے گی تو سنبھلی صاحب بھی مدارج النبوت کی عبارات میں ہیر پھیر کرنے کے لئے اور حضرت شیخ صاحب کی عبارت'' ایں سخن اصلے ندارد کا ایک خودساختہ معنیٰ کر کے دوسرے جملہ و روایت بداں صحیح نشدہ کو بالکل ہی ہضم کر گئے۔ چنانچہ مولوی صاحب لکھتے ہیں۔

''مگر چونکہ اس روایت کی اسناد منقول نہیں اس لئے مدارج النبوت میں ایک جگہ یہ بھی فرمادیا کہ اس کی اصل صحیح نہیں یعنی اسناد نہیں''۔ (فیصلہ کن مناظرہ، ص ۱۳۳)

ہم دیوبندی حضرات کو خُدا کا واسطہ دے کر عرض کرتے ہیں کہ شیخ صاحب کی کتاب مدارج النبوت ہر جگہ موجود ہے کوئی صاحب انصاف اس کتاب کی جلد اوّل کا صفحہ کھول کر ملاحظہ فرمالیں اور ہمیں بتائیں کہ کیا شیخ صاحب نے صرف یہی لکھا ہے کہ اس کی اصل نہیں اور کیا اسی جملہ کے ساتھ ہی متصل شیخ صاحب کا فیصلہ کن جملہ'' وروایت بداں صحیح نشدہ'' موجود نہیں؟ ہمیں سخت افسوس ہے کہ مولوی خلیل احمد صاحب سے بھی اس مُلّاں نے بڑھ کر خیانت کی اور یہ صرف اس لئے کہ دوسرے جملہ کے سانے کوئی چارہ کار نظر نہ آتا تھا اس لئے اصلے ندارد کا معنیٰ یعنی اسناد نہیں کر کے جان بچانے کی کوشش کی گئی۔ حالانکہ اصلے ندارد کا ''اسناد نہیں'' ترجمہ کرنا ہی غلط ہے دیکھئے دیوبند کے صدر مولوی انور شاہ صاحب کشمیری اپنی کتاب مشکلات القرآن میں لکھتے ہیں۔

''الثالث التفسیر المقر رللمذھب الفاسد بان یجعل المذھب اصلا والتفسیر تابعاً۔

یعنی تفسیر کی تیسری قسم یہ ہے کہ مذہب کو بنیاد اور تفسیر کو اس کا تابع بنا دیا جائے۔ (مشکلات القرآن، ص ۲۰)

تو کیا دیوبندی صاحبان یہاں بھی اصل کے لفظ کا معنیٰ سند کریں گے۔ حالانکہ اصل کا معنیٰ جڑ و بنیاد و ذات کا ہی ہے کتب لغت میں ہے اصل بیخ و بُن نژاد (صراح وغیرہ) اور ملا علی قاری اپنے رسالہ المضوع فی الحدیث الموضوع میں تصریح کرتے ہیں کہ ما اعلم خلف جداری ھذا قال ابن حجر لیس بحدیث۔ (المضوع فی الحدیث الموضوع، ص ۲۲)

تو حضرت شیخ صاحب فرماتے ہیں کہ یہ روایت ہی بے بنیاد ہے اور اس کی روایت بالکل درست نہیں۔ مگر افسوس! کہ خائن کی حمایت سے سنبھلی صاحب کو خود خائن بننا پڑا۔ اب تو ناظرین کرام کے سامنے ملاں صاحب کے فیصلہ کن مناظرہ کی

حقیقت واضح ہوگئی۔

**دیوبندی عذر** :۔ شیطان کو تو ناپاک چیزوں کا بھی علم ہے تو اس کا علم بھی ناپاک ہوگا تو اگر وہ ناپاک علم حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے لئے ثابت کیا جاوے تو اس میں حضور کی توہین ہو جائے گی لہٰذا حضور کا علم شیطان کے علم سے کم ہی کہا جاوے گا۔

**اسلامی جواب** :۔ علم کسی چیز کا بھی ناپاک نہیں ہوتا۔ علم بہر حال ایک پاک صفت ہے وہ کبھی بھی پلید نہیں ہوسکتا۔ دیکھو جادو، حسد، ریا، حرام و شرک ہیں مگر ان کا بھی علم پاک ہے بلکہ اس کا سیکھنا فرض بھی ہو جاتا ہے۔

ردالمحتار میں ہے علم الاخلاص والعجب والحسد والریاء فرض عین (شامی، ج ۱ ص ۳۱ مقدمہ) اور درالمختار کے قول السحر کے ماتحت ہے۔ تعلمه فرض الدفع ساحر اهل الحرب (شامی، ج ۱ ص ۳۲ مقدمہ) نیز سود حرام ہے مگر اس کی تعلیم کے متعلق آپ کے تھانوی صاحب لکھتے ہیں۔ سکھلا کر یہ روزمرہ کہہ دیا کیجئے کہ اس حساب سے سود میں کام لینا جائز نہیں، دیکھو (امداد الفتاویٰ، ج ۵ ص ۲۵۲) تو یہ تعلیم دینے والا کیا ناپاک ہوگیا؟ حالانکہ تھانوی صاحب تو سود کا علم پڑھنے پڑھانے کو جائز لکھ رہے ہیں نیز دیکھو کتب فقہ میں حلال وحرام چیزوں کا بیان ہوتا ہے جسے مولوی صاحبان بڑے شوق سے ان کا علم حاصل کرتے ہیں تو کیا یہ علم بھی بُرا ہے؟ ہرگز نہیں ورنہ سب دیوبندی مولوی بھی بدکار ثابت ہوں گے تو ثابت ہوگیا کہ علم کسی چیز کا بھی بُرا نہیں۔ بُرے فعل کا کرنا بُرا ہوتا ہے ورنہ بتاؤ کہ جن چیزوں کا علم شیطان کو ہے اور جس کو تم پلید سمجھ رہے ہو کیا خدا تعالیٰ کو ان کا علم ہے یا نہیں؟ اگر ہے اور یقیناً ہے تو پھر خدا تعالیٰ کی بھی توہین ہو جائے گی اور جب خُدا تعالیٰ کی اس علم سے توہین نہیں ہوتی تو جناب مصطفیٰ ﷺ کی بھی توہین نہیں ہوتی۔ یہ محض دیوبندیوں کی مکاری ہے کہ حضرت نبی کریم ﷺ کا علم پاک رد کرنے کے لئے ایسے بے اصل بہانے بناتے ہیں اور دیوبندیوں نے شیطان کو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام سے زیادہ عالم اس لئے مانا اور اس کی حمایت کی ہے کہ ان کے لئے شیطان بھی صاحب نسبت بزرگ ہے۔ چنانچہ تھانوی صاحب لکھتے ہیں۔ "اگر تم شیطان ہو تو کیا ہوا نسبت تو اب بھی قطع نہیں ہوئی۔ (افاضات الیومیہ، ج ۴ ص ۵۴۲)

**فریب** :۔ شیطان کو بُری چیز کا علم بھی علم ہے تو حضور کو وہ علم کیسے ہوگا ایسے علم جیسا داس اور گنگا داس وغیرہ (عام اعتراض)

**الجواب** :۔ علم ہر چیز کا کمال ہے بُری چیزوں کا کرنا بُرا ہے علم بُرا نہیں۔ دیکھو ساحرین فرعون کا سحر کا علم تھا۔ انھوں نے جب حضرت موسیٰ علیہ السلام کا معجزہ عصا دیکھا تو ان کو سحر اور معجزہ میں فرق معلوم ہوگیا اور وہ ایمان لائے تو علم سحر ان کے لئے ذریعہ نجات بنا اور فرعون سحر کا عالم نہ تھا اسی لئے سحر اور معجزہ میں فرق معلوم نہ کر سکا اور کافر ہی رہا اور اگر حضور ﷺ کے لئے ان ان چیزوں کے علم کو بُرا کہا جائے تو خدا تعالیٰ کو بھی معاذ اللہ ان چیزوں کے علم سے جاہل ماننا پڑے گا کیونکہ یہ مسئلہ ہے کہ۔

ان كل ماكان وصف نقص فى حق العبادة فالبارى تعالىٰ منزه عنه وهو محال عليه تعالىٰ۔

(مسامرہ، ج ۲ ص ۶۰)

یعنی جو چیز بندوں کے لئے وصف نقص قرار پائے گی وہ لازماً اللہ تعالیٰ کے لئے بھی نقص ہوگی اور ذات باری کے لئے محال ماننی پڑے گی اور اس کو ہر چیز کا علم تو سب کو مسلّم ہے یا کیا اس کو بُری چیزوں کا علم نہیں (معاذ اللہ) اسی طرح اگر علم جیسا داس وغیرہ کمال نہیں تو بتاؤ یہ علوم خدا تعالیٰ کو ہیں یا نہیں؟ اگر ہیں تو پھر کیا خُدا کو بھی صفت عدم کمال سے متصف مانو گے اور اگر یہی علوم خدا کے لئے کمال ہیں تو حضور نبی کریم ﷺ کے لئے بھی کمال ہوں گے کیونکہ حضور ﷺ ذات وصفات الٰہیہ کے مظہر اتم ہیں۔

**فریب** :۔ مولوی خلیل احمد نے شیطان کو حضور سے وسیع العلم نہیں کہا (مناظرہ)۔

**الجواب** :۔ مولوی خلیل احمد کے الفاظ یہ ہیں۔ ''شیطان اور ملک الموت کو یہ وسعت نص سے ثابت ہوئی فخر عالم کی وسعت علم کی کون سی نص قطعی ہے''

یہاں تو وسعت کا لفظ موجود ہے اور تم کہتے ہو کہ وسیع العلم کہا ہی نہیں۔ ایسا جھوٹ؟ مولوی خلیل احمد نے صاف لفظوں میں شیطان کو حضور ﷺ سے وسیع العلم مانا۔ اب اپنا یہ فیصلہ خود پڑھ لیجئے کہ

۱۔ ان دوسروں کو آنحضرت ﷺ سے زیادہ وسیع العلم کہہ دینا انتہائی بلاوت اور اعلیٰ درجے کی حماقت اور ضلالت ہے۔ (فیصلہ کن مناظرہ، ص ۹۳)

۲۔ کون احمق اور شیطان کا کون سا اُمتی ہوگا جو ان علوم سفلیہ کی وجہ سے شیطان کو رسولِ خدا ﷺ یا کسی دوسرے نبی علیہ السلام سے زیادہ وسیع العلم کہہ دے۔ (فیصلہ کن مناظرہ، ص ۱۱۲)

اب جناب ہی فیصلہ فرمادیں کہ جناب کے پیشوا کس کے اُمتی ہوئے۔

**فریب** :۔ مولوی عبدالسمیع صاحب بھی ناپاک مقامات میں رسول اللہ ﷺ کے تشریف لانے کا دعویٰ نہیں کرتے۔ (فیصلہ کن مناظرہ، ص ۱۱۳)

**الجواب** :۔ علم اور حاضر ہونے میں فرق ہے کیونکہ حضور سے مراد حضور جسمانی بھی ہوتا ہے اور یہی مولوی عبدالسمیع صاحب کی مراد ہے۔ نیز کیا چیز کا عدم ادعا اس کے عدم حکم کو مستلزم ہے اگر نہیں اور یقیناً نہیں تو انوار ساطعہ کی عبارت جس میں صرف دعویٰ کی نفی ہے اس سے دیوبندیت کو کیا فائدہ حاصل ہوسکتا ہے۔

**فریب** :۔ شیطان کے لئے صرف علم عطائی تسلیم کیا گیا ہے اور شرک علم ذاتی کے اثبات کو کہا گیا ہے۔ (فیصلہ کن مناظرہ، ص ۱۲۱)

**الجواب** :۔ مولوی خلیل احمد کی اس کفریہ عبارت میں قطعاً ذاتی وعطائی کا ذکر نہیں ہے یہ جناب کا سراسر افتراء ہے۔ مولانا عبدالسمیع صاحب نے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے علم عطائی کا ہی اثبات فرمایا ہے۔ جس کے جواب میں مولوی خلیل احمد صاحب اسی وسعت عطائی کے منکر ہو کر ایمان برباد کر بیٹھے۔

**فریب** :۔ غیر نبی کا علم بھی کسی نبی سے بڑھ سکتا ہے چنانچہ امام رازی فرماتے ہیں۔ ویجوز ان یکون غیر النبی فوق النبی فی علوم۔ الخ (فیصلہ کن مناظرہ، ص ۸۴)

**الزامی جواب** :۔ یہ بھی جاہلانہ فریب ہے جو کہ دیوبند کے شیخ الحدیثوں کے لئے ہی زیبا ہے یہ عبارت یا اس قسم کی دوسری عبارات جن میں یجوز یا یمکن کا لفظ آتا ہے (قطع نظر اس کے کہ ہمارے نزدیک ایسے یجوز یا یمکن کا کیا حال ہے اور ایسے یجوز یا یمکن کہنے والے کون ہیں) مگر تمہارے لئے تو یہ یجوز بھی مفید نہیں کیونکہ یہاں صرف امکان مراد ہے اور ہمارا اعتراض تسلیم و وقوع پر ہے یعنی تمہارے مولوی خلیل احمد صاحب حضور ﷺ سے شیطان کی وسعت علمی کا وقوع مان چکے ہیں اور اس کے جواب میں تم امکانات کی عبارات پیش کر کے جان چھوڑانا چاہتے ہو اگر تمہارے نزدیک امکان اور وقوع ایک ہی چیز ہیں جیسا کہ تمہارے اس رویہ سے ظاہر ہے تو دیکھو تمام دیوبندیوں وہابیوں کا یہ عقیدہ ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی مثل نبی کا پیدا ہونا ممکن ہے۔ چنانچہ آپ کے مولوی اسماعیل (دہلوی) صاحب لکھتے ہیں۔

''اس شہنشاہ کی یہ شان ہے کہ ایک آن میں ایک حکم کن سے چاہے تو کروڑوں نبی اور ولی اور جن وفرشتہ

جبرائیل اور حضرت محمد ﷺ کی مثل پیدا کر ڈالے" (تقویۃ، ص ۳۵)

اور پھر اس کی وضاحت کرتا ہوا لکھتا ہے۔

"پس وجود مثل نبی ﷺ داخل باشد تحت قدرت الٰہیہ وہو المطلوب وثانیاً آنکہ وجود مثل مذکور شئی ممکن است وہر شئے ممکن بالذات داخل است قدرت الٰہیہ" الخ (یکروزی مصنفہ مولوی اسماعیل صاحب، ص ۱۳۸)

ممکن

ان ہر دو عبارات سے صاف ظاہر ہو گیا کہ دیوبندیوں کے نزدیک حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے بعد آپ ہی جیسا احمد و محمد پیدا ہونا ہر طرح ممکن ہے۔ اب دیکھئے مرزا غلام احمد دعویٰ کرتا ہے کہ میں محمد و احمد ہوں۔

؎ آدم نیز احمد مختار — در برم جامۂ ابرار (درثمین دیوان قادیانی، ج ا ص ۱۷۱)

تو اب فرمائیے کہ مرزا غلام احمد مثل محمد ﷺ کے وقوع کا دعویٰ کرتا ہے اور آپ کے تمام دیوبندی مثل محمد ﷺ کا امکان مان چکے ہیں تو کیا مرزا کا یہ دعویٰ وقوع مثل محمدی درست مان لوگے؟ تمہارے قاعدے کے مطابق تو یہ دعویٰ ہر طرح درست ہو جائے گا کیونکہ جس طرح تم وقوع وسعت علمی کے ثبوت میں امام رازی وغیرہ کی عبارات امکان پیش کر کے اپنی جہالت کا ثبوت دے چکے ہو اسی طرح مرزا بھی اپنے دعویٰ محمد و احمد ہونے کے ثبوت میں تمہارا عقیدہ امکان نظیر آنحضرت ﷺ کو پیش کر کے اپنا اُلو سیدھا کر چکا ہے۔ نیز دیکھو تم خود امکانِ جھوٹ کے خُدا کے لئے مدعی ہو۔ چنانچہ مسئلہ امکانِ کذب تمہارا مشہور مسئلہ ہے تو اگر تمہاری برادری کا کوئی آدمی یہ کہہ دے کہ میں تو خُدا تعالیٰ کے لئے جھوٹ کا وقوع مانتا ہوں اور اس بکواس کے ثبوت میں تمہارے فتاویٰ رشیدیہ، ج ا ص ۱۰ اور براہین قاطعہ اور جہد اعقل وغیرہ کی عبارات امکانِ کذب میں پیش کر کے اپنا مطلب نکال لے تو یہ علمائے دیوبند کی ہی عالمانہ فریب کاریوں کا نتیجہ ہو سکتا ہے۔ نیز اس سے تو لازم آئے گا کہ واقعی تم وقوع کذب باری کے قائل ہو کیونکہ وقوع اور امکان تمہارے نزدیک شئی واحد ہے اور امکان کے تم صاف مدعی ہو۔ بہر حال تمہارے لئے امام رازی کی عبارت ہرگز مفید نہ ہوئی ورنہ تمہاری ہی خیر نہیں۔

؎ اُلجھا ہے پاؤں یار کا زلف دراز میں
لو آپ اپنے دام میں صیاد آ گیا

**تحقیقی جواب** :- یہ ہے کہ تم نے شیطان کو حضور اکرم ﷺ سے برتر ثابت کرنے اور سرکار دو عالم ﷺ پر ابلیس لعین کی فوقیت ثابت کرنے کے لئے امام رازی رحمۃ اللہ علیہ اور ان کی تفسیر کبیر کا نام لے کر سراسر بلیک میلنگ کی ہے کیونکہ امام رازی نے یہ عبارت یجوز ان یکون غیر النبی اپنی طرف نہیں بلکہ ان بعض لوگوں کی طرف سے لکھی ہے جو کہ فوجد عبداً من عبادنا میں اس عبد کو نبی تسلیم نہیں کرتے اور لطف یہ کہ خود ان بعض لوگوں نے جب اس عبد کو غیر نبی قرار دے کر یہ قول کیا۔ یجوز ان یکون غیر النبی۔ الخ تو انہیں خود اپنے اس خطرناک اصول سے خطرہ لاحق ہوا تو خود انہیں بھی اپنے اس اصول کو باطل قرار دے کر بالآخر کہنا پڑا:۔

"ان موسیٰ ھذا غیر موسیٰ صاحب التورۃ" (تفسیر کبیر تحت آیت فوجد عبداً من عبادنا پارہ پندرہ)

اب بتائیے کہ جب وہ عبد بھی نبی نہیں اور یہ موسیٰ نبی نہیں تو اب غیر نبی کی نبی پر علمی فوقیت کا سوال ہی نہ رہا تو بتاؤ کہ کیا تم موسیٰ کو بھی نبی نہیں مانتے؟ تم نے شیطان کو ہمارے نبی مصطفیٰ ﷺ سے علم میں برتر ثابت کرنے کے لئے منکرین نبوت عبد کی وہ عبارت تو نقل کر دی مگر انہیں کی دوسری عبارت نقل نہ کی۔ کیا تم نے یہ خیانت نہیں کی۔

ان اللہ لا یھدی کید الخائنین